ادم

# واکھیہ للی شوری



( اُردو ایڈیشن

## جلد اول



اے۔ کے۔ وانچو

1996

پبلشرز:-

ٹرسٹ پبلشنگ ہاؤس
حبہ کدل سرینگر

(برودکا پریس سرینگر)

# تمہید

کشمیر جنتِ بے نظیر شروع ہی سے پوتر رشیوں، منیوں، مہاتسکیتیوں اور دیویوں کا گھر چلا آیا ہے۔ اُن کی مقدس زندگیوں کے تواریخی حالات نے بہت حد تک اہلِ کشمیر کی زندگی پر کافی اثر ڈالا ہے۔ کشمیر میں رُوحانیت کی فضا انہی پُوتر ہستیوں سے قایم ہے۔ آج کل ہم دیکھتے ہیں۔ کہ ہماری نئی پود رُوحانی فضا میں پلنے کا موقعہ کم پاتی ہے۔ اس کمی کو پُورا کرنے کے لئے ہمیں بے حد ضرورت محسُوس ہوئی کہ ایک ایسا سلسلہ قایم کیا جائے جس سے کہ ہمارے نوجوانان کشمیر کے رُوحانیت کے شیدائیوں کے جیون چرتر سے بہرہ اندوز ہو جایا کریں۔ چنانچہ کشمیر کی للی شوری (المعروف لل دید) کی مختصر سی سوانح عمری ہم ناظرین کی خدمت میں پیش کرتے ہیں۔ ہمیں آشا ہے۔ کہ اس کا اثر نوجوانوں کے دلوں پر رُوحانی کیف کے علاوہ علوی دلچسپی کا باعث بھی بنے گا۔ اگرچہ للی شوری کی سوانح عمری طبع ہو چکی ہے۔ لیکن وُہ فارسی زبان میں ہے۔ جس سے کہ عام لوگ خاص کر ہمارے نوجوان فایدہ نہیں اُٹھا سکتے ہیں۔ اس لئے ہم نے بڑی تحقیق کے بعد یہ رسالہ اُردو زبان میں تیار کیا ہے۔ اُمید ہے۔ کہ نکتہ چین اصحاب ہماری ان کوششوں کی داد دینگے۔ اور اپنے مُفید مشوروں سے ہمیں مُستفید بھی فرمائیں گے۔

اس رسالہ میں للی شوری کے واکھیہ یعنی کلام کی پہلی قسط شایع کرتے ہیں۔ اگلی اشاعتوں میں باقی حصّے بھی قدردان اصحاب کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے۔

(مُصنف)



# سوانحمری للی شوری

للی شوری۔ للہ عارفہ تیرھویں صدی میں ہوگذری ہے۔ اس نیک نہاد دیوی کا جنم پانپور کے قریبی موضع سمپئور کے ایک برہمن گھرانے میں ہوا تھا۔ بچپن سے ہی اس میں غور و خوض کی عادت پائی جاتی تھی۔ سنِ بلوغیت کو پہونچ کر اس کی شادی موضع پانپور کے ایک برہمن نوجوان سے ہوئی۔ باوجود شادی شدہ ہونے کے اس دیوی نے برہمچارنی کی زندگی بسر کی۔ ساس اور پتی کے ہاتھوں اس نے کافی تکالیف برداشت کیں۔ اس کی ساس کافی بہتان تراشتی رہی۔ سُسر کو اپنی بہو سے بدظن کرنیکے لئے ساس نے کافی ہتھکنڈے استعمال کئے۔ ساس ہر روز بہو کی تھالی میں ایک گول پتھر رکھ کر چاول پروسا کرتی تھی۔ تاکہ سُسر کو یہ گمان ہو۔ کہ اس کی بہو بڑی پیٹو ہے۔ للی دیوی برتن مانجھ کر ہر روز اس پتھر کو ساس کے پاس چپکے سے رکھ چھوڑتی تھی۔ اور کبھی پر اس راز کا انکشاف نہ ہونے دیا۔ ایک روز اتفاقیہ طور پر سُسر پر یہ بھید کھلا۔ للی دیوی پتن پر پانی بھرنے جارہی ہے۔ اسکی ایک ہم عمر پڑوسن اس سے پوچھتی ہے کہو بہن! کل جو تمہارے ہاں ضیافت پکی تھی۔ خود تو خوب مزے سے کھاتے رہے مجھے پوچھا تک نہیں۔ للی شوری بولی۔ ہاں بہن۔ دعوت تو ضرور پکی تھی مگر "للہ نلہ ہ ڈھ ترلہ نہ زاہلہ"۔ دعوت کوئی کھائے۔ تو میری بلا سے۔ للی کو گول پتھر سے کبھی چھٹکارا نہیں مل سکتا ہے۔ یہ گفتگو اس کے سُسر نے سنی جو پتن پر سندھیا کر رہا تھا۔ وہ اس بات کی کھوج میں لگا اور جلدی ہی ساری حقیقت اُس پر آشکارا ہوگئی۔ بیوی کو اس نے ڈانٹا۔ مگر اس سے ساس میں اپنی بہو کیلئے انتقام کی آگ اور بھی بھڑک اٹھی۔ اس نے اپنے لڑکے کو اپنی بہو کے خلاف

واہی تباہی سُنا کر بر انگیختہ کر دیا۔ ایک روز لَلی شوری پنگھٹ سے پانی کا گھڑا بھر کر کندھے پر رکھ کر گھر کو لوٹ رہی تھی۔ دولھا میاں نے محض چھیڑ خانی کی وجہ سے مٹی کے گاگر پر سوٹی کی ایک ضرب رسید کر دی۔ برتن ٹوٹ کر چُور چُور ہو گیا۔ مگر پانی جم کر کاندھے پر جما رہا۔ لَلی شوری نے پانی گھر میں لاکر استعمال کیا جو بچا وہ کھڑکی سے باہر پھینک دیا۔ پانی کے گرنے کی دیر تھی۔ کہ وہاں ایک تالاب بن گیا۔ جو کئی صدیوں تک قایم رہا۔ اس واقعہ کے بعد لَلی شوری رُوحانیت کے سمندر میں غوطے کھاتی رہی۔ اور مدارج طے کرتی گئی۔ دُنیا و مافیہا سے بے خبر ہو کر مستانہ وار اپنے پاکیزہ خیالات کا اظہار واکھیوں کی صُورت میں کرتی رہی۔ ویدانت اور الوہیت کے اعلےٰ اصُول عام فہم زبان میں لوگوں کو سُناتی رہی۔ لَلی شوری کے کشف کمالات کے قِصّے لاانتہا ہیں۔

آپ کا انتقال بیجبہاڑہ میں آپ کی جسم سے ایک شعلہ بُلند ہو کر خلا میں پھیل گیا۔ ہندو مسلمان دونوں کو آپ سے عقیدت ہے۔

# واکھیہ للی شوری

اکوٹی اہنکار یُس نابھہ درے
کومبئی برہمانڈس سوم گرے
اکوٹی منتریُس ژِ تس اکرے
تس ساس منتر کیاہ زان کرے (۱)

جس نے (برہمانڈ سے لیکر نابھستان تک) اہنکار کے ہی منتر کا دھارن کیا - اور اپنے آپ کو برہمانڈ کے برابر خیال کیا - جو اسی ایک منتر کے سار کو اپنے دل میں وچار کرے اُس کو ہزارہا منتر کیا کریں گے ؛

اَبھیاسی سوِپرکاش لے[1] وتھو
گگنس سگُن میوُل سَمہ[2] ژَرٹا
شوُنیہ گول تہ اناَ مَے[3] متوُ
یہہ ہُوئی اُپدیش چھُوئی بٹا (۲)

یوگ کے ابھیاس سے باہر کی تمام چیزیں لے ہوتی ہیں - یہ سب شوُنیہ رُوپ دِکھائی دیتا ہے - سوائے برہم کے اور کچھ باقی نظر نہیں آتا ہے - ہے منش یہی سچا اُپدیش ہے -

آسا بول پرِ نم ساسا[3]
مہ منہ[4] ہا سا کھید ناہے
یودوئے شنکر بخش آسا
مکریس[5] ساسا مَل کیاہ پےیے (۳)

مجھے کوئی ہزار گالیاں بھی دے۔ میرے دِل میں ہرگز کوئی دُکھ نہ ہوگا۔ اگر میں سچ مُچ شنکر کی پریمی ہوں۔ اسی طرح جیسے کہ آئینے کو میل کچھ بھی نہیں بگاڑ سکتی ۔

اچھاں¹ آئے تہ گژھوں گژھے
پکُن گژھے دِن کھو رات
یورئے آئے تورگژھوں گژھے
کینہ نہ تہ کینہ نہ تہ کینہ نتہ کیاہ (۴)

ہم لامحدود سے آئے ہیں۔ اور وُہیں جانا چاہیے۔ دِن اور رات وُہیں (پرماتما کے راستے) جانے کی کوشش کرنی چاہیے۔ جدھر سے آئے اُدھر ہی جانا چاہیے۔ یہ سنسار کچھ بھی نہیں۔ کچھ بھی نہیں۔ کچھ بھی نہیں۔

اسی آسی تہ اسی آسو
اسی دور کری پتہ وت
شوس سورہ نہ زیون تہ مرنْ
روس² سورہ نہ اتہ گت (۵)

ماضی میں ہم ہی تھے۔ اور مستقبل میں ہم ہی ہونگے۔ ہم ہی نے ہمیشہ سے دَور کئے۔ شو کے واسطے جینا و مرنا کبھی ختم نہیں ہوگا۔ سُورج کے لئے طلُوع اور غروب ہونا بھی کبھی ختم نہیں ہوگا ۔

آیس تہ سیودی گژھ تہ سیودی
سیدس ہول مہ کرم کیاہ
بہ تس آسس آگرے وزی³
ویدس⁴ تہ وندس⁵ کریم کیاہ (۶)

ح¹ لامحدود۔ بڑھاپا ح² سُورج ح³ واقف ح⁴ واقف کو ح⁵ پیاری

میں سیدھی آئی اور سیدھی واپس جاؤں گی۔ مجھ سیدھی سادھی کا کوئی ٹیڑھا پُرش کیا بگاڑ سکتا ہے۔ میں شروع سے ہی اُس کی (ایشور) واقف تھی۔ وُہ مجھے کیا کریگا۔ جو اُس کی پیاری اور واقف ہے ؂

انہ پا گائیتری ہمسہ ہمسہ[1] مرپت
اہم تراوت سوئی اُدھ رُٹھ
یم ترو و اہم سوئی رُودپا نیے
بیہہ نہ آسُن چھوئی اُپدیش (۷)

گائیتری منتر صرف زبان سے ہی نہیں۔ بلکہ دِل سے جپنا چاہیے۔ اپنے آپ کا دُنیاوی تعلقات چھوڑ کر صرف اُسی کو پکڑ (اہم کو چھوڑ کر سُو کا دھیان کر) جس نے اپنا اہم چھوڑا وُہی زندہ رہا اِس کے بغیر اور کوئی اُپدیش نہیں۔ یعنی اہم بھاؤ چھوڑنا ہی سچا اُپدیش ہے۔

آیَس کمہ دیشہ تہ کمہ وَتے
گژھہ کمہ دِتہ کوہ زانہ وَتھ
انتھ داَئی[2] لگہ ہمہ تتے
چھُم چھونسِ پھوکس کو سہ ہنہ ست (۸)

میں کس دیش اور راستے سے آئی۔ میں کس دیش میں جاؤں گی اور راستہ کیسے ملیگا؟ آخر میں مجھے وُہیں اچھا اُپدیش ملیگا۔ کیونکہ اس خالی سانس میں کوئی پائداری نہیں۔

آییس وَتے۔ گوییس نہ وَتے
سہ منتر سَتھے لُوسُم دُھ

(۱) ہر ایک سانس یعنی ۲۴ گھنٹے میں ۲۱۶۰۰ شواس وشواس کے ساتھ گائیتری کا منتر جپنا چاہیے۔ (۲) اُپدیش۔

چندَس وُچھُم ہارُ نہ اَ ہتھے
ناوِہ تارَس دِمہ کیا تہ بوُ (۹)

میں ٹھیک راستے سے آئی لیکن اُس راستے پر نہیں چلی۔ جب میں سِتھو پر سے چل رہی تھی کہ سُورج ڈُوب گیا۔ میں نے جیب میں ہاتھ ڈالا۔ تو ایک کوڑی بھی نہیں پائی۔ اب میں مُلّاح کو پار لنگانے میں کیا اُجرت دُونگی۔

آگُرے ہا مالہ گرزُم
وُگہ وا^(۲) ہہ ڈور سگُم^(۱)
اَور سے کرپایہ زگت وُزم^(۳)
یورِہ تہ کنہہ ہہ سُرُم نو (۱۰)

میں منبع سے ہی گرجی۔ اور کھیتی کو سیلاب کے پانی سے سیراب کیا پرماتما کی کرپا سے جگت کا گیان میرے دِل میں پیدا ہوا۔ میں نے اپنی طرف سے کسی چیز کی دھارنا نہیں کی ؛

اَسِتھ^(۴) پوندِ^(۵) زِوسے^(۶) زامِ^(۷)
نِتھی تِرتھن سنان کرِ ے
وَہر وَرِیس نِنوُی آسے
نِشہ چھُوی تہ پَرزان تَن (۱۱)

جو ہنستا ہے۔ چھینکتا ہے۔ کھانستا ہے اور انگڑائی لیتا ہے۔ جو ہمیشہ پوتر تیرتھوں پر نہاتا ہے۔ جو تمام سال یعنی ہر وقت پرگٹ ہے۔ وہ تمہارے نزدیک ہے۔ پہچان لو۔

---

ح ۱۔ کوڑی۔ سِر کا نام ح ۲۔ سیلاب کا پانی ح ۳۔ جاننا۔ ح ۴۔ ہنسنا
ح ۵۔ چھینکنا۔ ح ۶۔ کھانسنا۔ ح ۷۔ انگڑائی لینا۔

اندریٔ آیس چندری گارانؔ

گاران آیس ہہن رٔہہ

ژٕ سیٔے ناران ژٕ ری اتھہ واران

ژٕ سیٔے ماران یم کم رٔہیہ (۱۲)

میں اندر سے تلاش کرتے کرتے چاند کی تلاش میں باہر نکلی۔ اپنی جیسوں کی تلاش کرتی رہی۔ تم ہی ناران ہو۔ تم ہی ہاتھ پھیلاتے ہو۔ تم ہی مارتے ہو۔ یہ کیسی آپ کی آشچرج لیلا ہے؟

آسس کوٗنی تہٕ سپنس سٹھاہ

نزدیک آست گییس دوٗر

اندر نیبر کوٗنوی ڈیو نٹھم

گیم کہت چت ژوونزا چوٗر (۱۳)

میں اکیلی تھی اور بہت ہو گئی۔ نزدیک ہو کر میں دُور ہو گئی۔ اندر اور باہر کیول پرماتما کو دیکھا۔ مجھے چوپنا چور کھا پی کر گئے؟

اندر آست نیبر ژھونڈم

پوٗنن رگون کرٕ نم ست

دھیانہ کرن دیے رگہ کیول زونم

رنگ گوٗسنگس میلت کت (۱۴)

اگرچہ وہ اندر ہی تھا میں نے اُس کی تلاش باہر کی۔ ہوا سے میری رگوں کو شانتی پہونچی۔ دھیان کرنے سے میں نے جان لیا کہ ایشور سارے جگت میں ویاپک ہے۔ یہ سارا جگت پرماتما میں لے ہو گیا؟

---

ا۔ تلاش کرنا ۔ ۲۔ سنسار۔ جگت ۳۔ برہم۔

اُدرہِ تہ پانئے یورہِ تہ پلنئے
پُت واتِھ نئے روزہِ نہ زانھہ
پانئے گُپت تئے پانئے گیانی
پانئے پانس موُد نہ زانھہ (۱۵)

اُدھر سے بھی وہی ہے۔ اور اِدھر سے بھی وُہی ہے۔ وُہ کبھی بھی پیچھے نہیں رہے گا۔ وُہ خُود ہی پوشیدہ ہے اور خُود ہی سروویاپک ہے۔ وُہ خُود کبھی بھی نہ مرا۔ بلکہ امر ہے ٭

اُدرہِ تہ پانئے یورہِ تہ پانئے
پانئے پانس چھُو نہ میلان
پرتھم اَتھِرِس نہ مُولہہ دانی
سُوئے آہا مالہ ژری آشچر زان (۱۶)

اُدھر سے بھی وُہی ہے اور اِدھر سے بھی وُہی ہے۔ وُہ کبھی بھی خُود ہی نہیں پاتا ہے۔ اُس میں ایک ذرہ بھی نہیں سما سکتا۔ ہے منش یہی تو عجیب بات ہے ٭

ادمکار یلہ لیہ ادنم
وُہی کرم پَنُن پان
شِھ وَتہ ترادت ست مارگ ترم
تیلہ لل بہ واتھس پرکاشش تھان (۱۷)

متواتر جپ کرنے سے میں نے اُدم کو اپنے آپ میں لے کیا۔ اپنے جسم کو جلتے ہوئے کوئلوں کی طرح بھسم کیا۔ چھ راستے عبور کر کے میں نے ساتواں یعنی سچا راستہ پا لیا۔ تب میں لل سچائی کے مقام پر پہونچی ٭

---

ص۱۔ پیچھے ٭ ۲۔ بھسم کیا۔ ۳۔ اکہ کے ساتھ مل جانا۔ ۴۔ پانچ گیان اندریاں اور من

کوہ چھک ژوان اَنِیتھ پچھ
تۄ کٔٹی چھک ہتہ اندریٖ اژھ
شِو چھوی اَت تےٚ گۄن موگژھ
سہزٕ کتھ مِیانہِ کرتو پزٕژھ (۱۸)

تم کیوں بیلے فایدہ ہاتھوں سے ٹٹولتے ہو۔ اگر تم دانا ہو۔ تو اپنے اندر دیکھو شِوا اپنے آپ میں ہی ہے۔ اسکی تلاش اور کہیں مت کر۔ یہی اسہزِ۔ تو میری بات پر یقین کر۔

کُس ہو مالہ ۆس نہ پکان پکان
کُس ہو مالہ ۆسی نہ ولنگان سمیر
کُس ہو مالہ ۆسی نہ مران تہٕ زوان
کُس ہو مالہ ۆسی نہ کران نندا (۱۹)

ہے منش! کون چلتے چلتے نہیں تھکا۔ ہے منش! کون سمیرو پہاڑ کو عبور کرتے کرتے نہیں تھکا۔ ہے منش! کون مرتے اور پیدا ہوتے ہوتے نہیں تھکا۔ ہے منش! کون لوگوں کی نندا کرتے کرتے نہیں تھکا۔

ٲب ہا مالہ ۆسی نہ پکان پکان
سِریہ ۆسی نہ ولنگان سمیر
چندرمہ ۆسی نہ مران نہ زوان
منش ۆسی نہ کران نندا (۲۰)

ہے منش! پانی چلتے چلتے نہیں تھکا۔ سورج سمیرو پہاڑ کو عبور کرتے کرتے نہیں تھکا۔ چندرمہ مرتے پیدا ہوتے ہوتے نہیں تھکا۔ منش نندا کرتے کرتے نہیں تھکا۔

ھ۱ بے فایدہ ھ۲۔ عبور کرنا

کُس مرِتےَ کُسو مارَن
مارِہ کُس تےَ مارَن کُس
یُس ہَرِہ ہرِہ نِراوِت گھر گھر کرےَ
اَدہ سُوہَی مَرِہ تےَ مارَن تُس (۲۱)

کون مریگا۔ اور کس کو ماریں گے۔ کون ماریگا اور کون مارا جائے گا۔ جو شِو کو چھوڑ کر گھر کے خواہشات بڑھائیگا۔ تب وُہی مریگا۔ اور اُسی کو ماریں گے

کُس پُشُ تےَ کُسہ پُوشانیٚ
کُم کُوسُم لاگِزِس پُوزے
کمہ سَرہ گَڈ دِزِس زل دانی
کوہ سَہ منترِ شنکر وُزِےٚ (۲۲)

کون مالی ہے اور کون مالن ہے؟ کونسے پھول اُس اُتم دیو کی پوجا کے لئے استعمال کروگی۔ کس ویدی سے جل چڑھایا جائے گا۔ کس منتر سے شنکر کی پراپتی ہو گی ؟

کُش پوش تِل دِیپ زل ناگِزِہےٚ
یُس ست بھاوٚ گُرِہ کَت مَنہِ ہیٚےٚ
شَمبوہَس سورِہ پَنہٕ پیٚہ ہے
شعیٚ دِیپزے سَہزِہ کَرِےٚ (۲۳)

اُس کو کوشا۔ پھول۔ تل۔ دیپ اور جل وغیرہ کی ضرورت نہیں۔ جس کے دِل میں گورو کے شبد۔ پر پکا بھروسہ ہے۔ جو پریم بھاؤ سے شمبو کا دھیان کرتا ہے۔ اُسی کو ہے سہز سچی کریا کہیں گے۔

|  |
| --- |
| ۱۔ جل کی دھارا۔ ۲۔ بھروسہ کرے۔ |
|  |

من پُوشں تے یَشِ ہ پُوشانی
بھاوک کوسم لاگئِں پُوزے
شِشرھُں گڈ وِزس ہَل داقی
ژھوپی منترہ شنکر وُزے (۲۴)

من روپی مالی اور یشِ دھاروپی مالن ۔ بھاونا روپی پشپ سے پُوجا کرنی چاہیئے ۔ اپنے آنندرس سے جل چڑھانا چاہیئے ۔ مون روپی منتر سے ایشور کی پراپتی ہوگی ؛

گورہ شبدس یُس تچھ پزِ ہ بھرے
گیانہ وگہ رٹہ چت تُرگس
یندرے شمرت آنند کرَے
اَدہ کُس مَرے تہ مارن کَس (۲۵)

جو اپنے گورُو کے شبد پر یقین رکھتا ہے ۔ جو من روپی گھوڑے کو گیان روپی رگام سے قابُو کرلیتا ہے ۔ جو یندریوں کو قابُو کرکے شانتی پراپت کرتا ہے ۔ پھر کون مریگا ۔ اور کِس کو ماریں گے ؛

کنہہ چھیٔ ہندرہ ہیتی وُزیٔ
کینژرن وُدِن نِشر پییٔ
کنہہ چھیٔ سنان کرِت اپوٗتی
کنہہ چھیٔ گرہ ہ بِتِ تہ اکریٔ (۲۶)

کئی گہری نیند ہیں ہوتے ہوئے بھی پُورے ہُوشیار ہیں ۔ کئی جاگتے ہُوئے بھی سوئے ہوئے ہیں ۔ کئی سنان کرکے بھی اُشد ہیں ۔ کئی گرہست سیون کرنے پر بھی پوتر ہیں ۔ (کریا کے بندھن سے آزاد ہیں) ؛

(۱) ۔ آنندہ رس (۲) ۔ رگام ۔ (۳) گھوڑے کو (۴) ہوشیار ۔ (۵) گرہست پالن کرکے

کنڈ یو گرحہ تنزہ کنڈیو وتواس
پتھوی چھوک تہ تیوتھی آس
منش وحیر رٹھ سپننک سواس
کیاہ چھوی موئن سورتے ساس (۲۷)

کہیوں نے گھر اور کہیوں نے جنگل چھوڑا۔ تم جیسے ہی ہو۔ ویسے ہی رہو۔ من کو قابو میں رکھنے سے ہی مطلب کو پراپت کر سکتے ہو۔ اس شریر کو راکھ اور مٹی ملنے سے کیا فائدہ ہے ❊

گگن ژ ی بوتل ژ ئی
ژ ئی دِن پَوَن تہ رات
ارگ ژندن پوش پوفن ژ ئی
ژ ی چھوک سکل[۲] تے لاگزی کیاہ (۲۸)

تم ہی آکاش ہو۔ اور تم ہی پرتھوی ہو۔ تم ہی دن ہو۔ ہوا ہو۔ رات ہو۔ تم ہی ارگ، چندن، پھول، اور پانی ہو۔ تم ہی سب کچھ ہو۔ میں کیا تم کو پوجا میں استعمال کروں ❊

ناتھ نا پان نا پرزو نم
سدائی بوذم[۳] ایکوئی دہیہ
ژہ بہ بہ ژہ میول نا زونم
ژہ کس بہ کوسہ چھوسنا[۴] ہیہ (۲۹)

ہے سوامی! میں اپنے آپ کو اور پرائے کو نہیں سمجھی۔ میں نے ہمیشہ اس شریر کی ایکتائی جان گئی۔ لیکن۔ تم ہی میں ہوں۔ اور میں ہی تم ہو۔ یہ بات میں نہیں سمجھی۔ تم کون ہو؟ اور میں کون ہوں۔ یہی تو

ط۱۔ کہیوں نے۔ ط۲۔ سب کچھ۔ ط۳۔ تکلیف دینا۔ پیار کرنا۔ ط۴۔ شک۔

میرے دِل میں شک ہے ۔

ژِہ نا بُو نا دَے نا دِھیان
گوَ پانٕے سروہ کرُٕے مشت
اِنیا ڑیو ٹھک کِنہہ نا اُتُوئی
گےَ ست لٕے پَر پشت (۳۰)

ناتم ہو۔ نامیں ہُوں۔ نا دھیان ہے ۔ اور نا دھیان کی کوئی چیز ہے۔ سب کریا چھوڑ کر وُہ صرف وُہی پر مانتا ہے۔ اندھے لوگوں (اگیانی) نے اس کا مطلب نہیں سمجھا۔ لیکن جب کہ اُن کو بھی گیان ہوا۔ تو وُہ بھی سنسار پار ہو گئے ۔

ژھانڈان لُوسس پانی پانس
ژُھپی رِگیانس وَوت نہ کُنہہ
یِے کرمس واژِس مےٕ خانس
بھر بھر بانہ تہ چوَان نہ کانہہ (۳۱)

میں اپنے آپ کی تلاش کرتے کرتے تھک گئی۔ اُس پُوشیدہ گیان کو کوئی حاصل نہیں کرتا جو اُسکی تلاش اپنے سے باہر کرے۔ جب میں اسی میں لے ہو گئی۔ تو میں سیدھی اَمرت کے مقام پر پہنچی۔ وہاں پر برتن بھرے ہوئے ہیں۔ لیکن پیتا کوئی نہیں ہے ۔

زِہن زانیٔے رِتّھ تے کِتھی
کرِت دُورس ہو کلیشا
نیرِت دَوار بنہ دیت تتُوئی
پشو چھوی گرُو ڈُنٹ تے زِہن اُپدیش (۳۲)

۱۔ سرب کریا ۔ ۲۔ ۔ ۔ اُتہ سندر پار کرنے کے ۳۔ اچھے حد ۴۔ بُرے ۵۔ بہت تکلیف ۶۔ اُسی جگہ

اچھے اور بُرے اپنے ماتاؤں سے پیدا ہو گئے۔ اُن کے پیٹ کو بہت تکلیف دی۔ سنسار میں پھر کر پھر اُسی جگہ پہونچے۔ شو کو پراپت کرنا بہت مشکل ہے۔ اس لئے اس اُپدیش پہ دھیان کرو ۔

دمادم کرُمس دمن ہالے ۔
پرزلیوم دیپ پانٹے یم ذات
اندرم پرکاشس رنبر ٹھوٹم
گٹہ رٹم کرمس تھف (۳۳)

آہستہ آہستہ میں نے اپنے سانس کو اندر ہی روک کے رکھا۔ ایسا کرنے سے میری بدھی چمکی اور اصلیت معلوم ہوئی۔ میں نے اندر کی روشنی باہر پھیلا دی۔ جتا کر میں نے اندھیرے میں اُس کو پایا۔ اور پکڑے رکھا ۔

دیو وٹا ۔ دیور وٹا
ہمرہ بوتہ چھی ایکہ واٹ
پُوز کس کرک ہومہ بٹا
کرنس تہ پونس سنگاٹ (۳۴)

مورتی بھی پتھر کی ہے اور مندر بھی پتھر کا ہے۔ اُوپر اور نیچے ایک ہے۔ ہی مورکھ پنڈت تم کس کی پوجا کروگے؟ تم من اور آتما ایک ہی کرو ۔

زِل تھنزہ تہ رزن آسے
بوتل گگنس کُن وکاسے
چندرئی راہ گردشن ماؤسے
یشو پوزن گاہ چت آتمسے (۳۵)

آہستہ آہستہ ۲ سانس ۳ مورتی ۴ مندر ۵ ایک ہی ہونا ۶ مورکھ پنڈت ۷ ملاپ ۸ ختم ہونا

دِن ختم ہوگا اور رات آئیگی - زمین کی سطح آسمان کی طرف پھیلیگی - اماوس کے دِن راہ چندرمہ کو گراس کرتا ہے - اپنے وِدیا سے آتما کو جان لینا شِو کی سچی پُوجا ہے ٭

داد شاٹ منڈل یُس پوس یا ہیچی
ناساکٹ پوَن اناہت ٹرو
شوِیسی کلپن انتہ ۵ ٹرچی
پاسے دیو نہ اُرزُن کس (۳۶)

جس نے برہم رندر کو شِو کا استھاپن سمجھا - جس نے سانس کے اندر سے باہر آنے کی آواز کو جان لیا - جس کے فضُول خیالات خُود بخود مِٹ گئے - وُہ خُود شِو رُوپ ہے - کون کس کی پُوجا کرے گا ٭

پرتھی ترتھن گرِ ھان سنیاسی
گارِ نہ سدرشن میوُل
چِتا پرستا موِلش پت آس
دریشک نیلا دُرگتا نیلی (۳۷)

سنیاسی لوگ ہر تیرتھ کو جایا کرتے ہیں - اور پرماتما کو ملنے کی تلاش کرتے ہیں - ہے من! اپنے چت رُوپ سے بے خبر نہ رہ - کیونکہ دُور سے نیلا گھاس دِکھائی دیتا ہے ٭

نکہ ریس مل زن ٹرلم مُنس
اوہ ہہ لبتم ترِس زان
شوِ یلہ ڈیٖ نشے پانس
سوری شوی تتے بہ نو کوٹ ہہ (۳۸)

---

۱ برہم رندر ۲ ناک سے سانس لینا ۳ نہ ٹھہرنے والی ۴ بھاگتا ۵ ارپن کرنا ۶ بے خبر ۷ نظر آنا

میرا چیت آیئنہ کی طرح نرمل ہوگیا۔ تب مجھے لوگوں کے ابھید بھاؤ کا گیان ہُوا۔ جب میں نے اُسکو (دیوتا) اپنا ہی سرُوپ دیکھا۔ تو میں سمجھ گئی۔ وُہ ہی سب کچھ ہے اور میں کچھ بھی نہیں ؛

لَل بو لوُسس ژہانڈان تہ گارن
حَل مہ کُرمس رَسنے شتی
وُچھُن ہیوتمس تورڈیو ٹہمس برَن
ہیر ہ کَل گنےیم زو گمس تتئ (۳۹)

میں (لل) ایشور کی تلاش کرتے کرتے تھک گئی۔ میں نے اُس کے تلاش کرنے میں بہت ہی یتن کیا۔ میں نے اُسکی تلاش کی۔ لیکن دروازوں کو بند دیکھا مجھے فکر غالب ہُوئی اور وُہیں تاک میں بیٹھی ؛

لَل وندہِ زولم جگر مورُم
تیلہ لَل ہیہ ناؤ دراَم
یلہ ڈل تر دُمس تتئ (۴۰)

میں نے دِل کی میلائی جلا دی اور دِل کے خواہشات مِٹا دئے۔ تب میرا لل نام مشہور ہو گیا۔ جب میں وُہیں دو زانو ہوکر بیٹھ گئی ؛

یم لوُبھ تہ من ہتا مورُو
رَتمئے مارت تہ لوگُن داس
یمئ سہزہ ایشور گورُو
تمئ سوریئ وندان ساس (۴۱)

جِس نے لالچ خواہشات، اور غرور کو قابو کیا۔ اُن کو قابو کر کے اپنے آپ کو داس بھاؤ خیال کیا۔ جِس نے پرماتما کا تلاش کیا۔ اُس نے سب

(۱) تلاش (۲) یتن کرنے سے (۳) گیان کا پرنہ (۴) وُہیں تاک میں بیٹھنا (۵) جاننا۔

کچھ مٹی کے برابر خیال کیا۔ یعنی دُنیا کو ناپائدار جانا۔

یتھ سَرہ میر شُف پھل ناوڑے
تتھ سَرہ سکلوٗ پون چھن
مرگ سرگال گینڈ زل مستی
زلن نازن ہہ تتی پن (۴۲)

یہ جھیل اِتنا نازک ہے۔ کہ اِس میں رائی کا دانہ بھی سما نہیں سکتا۔ تو بھی اِس جھیل سے سب جیو پانی پیتے ہیں۔ اِس میں ہرن۔ گیدڑ۔ گینڈا اور سمندری ہاتھی وغیرہ سب کے سب پیدا ہوتے ہی گرتے ہیں یعنی مرتے ہیں۔

ژلہ چتہ وُندس بھیہ ہو بر
چان چنت کران پانئے انذ
ژہ کوہ زان ییٔی کھدہری کر
کیول تسندوے تورک ناد (۴۳)

ہے چنچل من! تو اپنے دِل میں کوئی خوف نہ رکھ۔ پرماتما خود ہی تمہاری فکر کرتا ہے۔ تمہیں کب پہچان آئے گی؟ اور تمہاری بھوک کب ختم ہوگی؟ صرف اُسی (ایشور) کے انوگرہ کا انتظار ہے۔

گال گنڈی نم ۔ ول پڑی نم
دپہنم ہتیس یتھ رژے
سہزہ کسُم پوز کری نم
بہ اَمہ لاان کس کیاہ موڑے (۴۴)

چاہے کوئی نندا کرے۔ چاہے کوئی تنا کرے۔ چاہے لوگ اپنے خیالات کے مطابق کچھ بھی کہیں۔ چاہے مجھے پھولوں سے پوجا کریں۔ میں دکھ سکھ سے

۱ جھیل ۲۔ رائی کا دانہ ۳ چودہ بھون ۴ نہ ٹھہرنے والا ۵ ایشور ۶ تنا ۷ پھول ۸ دکھ سکھ

رہت یعنی شُدھ ہوں۔ مجھے کسی کا کیا پریوجن ہے :

نابھستھانس چت زلہ ونی
برہمس تھانس ششرنُ مکھ
برہماندس چھے ندوہہ ونی
تورے ترُنُ ہوٗ ما گو تتو (۴۵)

نابھ ستھان سے ہی اگنی (زٹھر) ہوتی ہے۔ برہمستھان سے ٹھنڈک پیدا ہوتی ہے۔ برہمانڈ سے پران اپان رُوپی ندی بہتی ہے۔ اس لئے ہوٗ سرد ہے اور ما گرم ہے :

چدانندس گیان پرکاشس
یموٗ ژیونی تم زیون تی مکھتی
وشمس سمسارنس پاشس
ابدُ گنڈ تت شت بتی (۴۶)

جنہوں نے گیان رُوپی پیارا کما سچی وِدیا سے گیان حاصل کیا۔ جنہوں نے اسی دیہہ میں گیان حاصل کیا۔ وہ جینے اور مرنے سے آزاد ہو گئے۔ یہ سنسار کٹھن رُوپی پھانسی کا جال ہے۔ مورکھ لوگ ہزاروں گانٹھوں سے اپنے آپ کو اس جال میں باندھتے ہیں :

ترپہ ہنگہ سرا سری سرس
اکہ ہنگہ سرس ارشس جائی
ہر مکھ کو نسرہ اک تم سرس
ستہ ہنگہ سرس شنیا کاره (۴۷)

---

۱؎ گرم ۲؎ ٹھنڈک۔ ۳؎ پران اپان رُوپی ندی۔ ۴؎ پیچیدہ ۵؎ جال

۶؎ بے وقوف ۷؎ سینکڑوں گانٹھ ۸؎ تین بار ۹؎ پل۔

تین بار میں نے جھیل کو بھرا ہُوا دیکھا۔ ایک بار میں نے جھیل کو آکاش پر جگہ دیکھی۔ ایک بار میں نے ہرمکھ سے کونسرناگ تک پُل دیکھا۔ سات بار میں نے سنسار کو شُونِ میں لَے ہوتے دیکھا +

تنترِ گلہٖ تےَ منترِ موژے
منترِ گلہٖ تےَ موژے چِت
چِت گلہٖ تےَ کینہہ تِنا کُونہے
شونس شُونہٖ رمیلتھ گو (۴۸)

تنتر لَے ہونگے صرف منتر ہی رہے گا۔ جب منتر بھی لَے ہونگے۔ تو صرف من رہے گا۔ جب من بھی غائب ہو گا۔ تو باقی کچھ بھی نہیں رہے گا۔ شُونہٖ رُوپ میں شونہ مل جائے گا +

بانُ گلُ تےَ پرکاشُ آوٗزُونے
چندرِ گلُ تےَ موژِ چِت
چِت گلُ تےَ کینہہ تِنا کُونہے
گےَ بھُوبھُوہ سوہ وِسرزِت کِت (۴۹)

جب سُورج غرُوب ہُوا۔ تو چاند نکل آیا۔ جب چاند غرُوب ہوا۔ تو صرف من رہا۔ جب من بھی نہیں رہا۔ تو کچھ نہیں رہا۔ یعنی جگت لَے ہوا۔ زمین، ہوا، آکاش (بھُو۔ بھُوہ۔ سوہ) برہم میں لَے ہو گئے +

موڑو ڈیشِت تہ پشِت لاگیہ
زُرتہ کالُ شرتو وُون زڈہ ریچ وِہاس
یُس یُت دِپی تُس تیو تھ بوُل
شوُئی چھُوی تُتہ وُدِہس ابھیاس (۵۰)

۱ سورج ۲ رہ گیا۔ ۳ لَے ہونا ۴ شن کر ۵ پیچی ودیا۔

سب جان کر بھی تو مُورکھ جیسا رہ - اور دیکھ کر بھی تو اندھا جیسا رہ - سُن کر بھی تو بہرہ جیسا رہ - جو جیسا تم کو کہے - اُس کو ویسا ہی مان لے - دانا لوگ اِسی طریقے پر عمل کرتے ہیں ٭

اَوچارِ ہی ہا مالہ چھُی پوتھِن پران
یُوتھہ طوطہ پران رام پنجرس
گیتا پران ہیتھا لبان
پرم گیتا تہ پران چھس (۵۱)

بے سمجھ لوگ وِچار یعنی عمل کے بغیر ہی کتابیں پڑھتے ہیں ۔ جیسے طوطا پنجرے میں رام پڑھتا ہے ۔ وُہ گیتا پڑھ کر دکھاوا کرتے ہیں ۔ میں نے گیتا پڑھی اور مطلب کو جان گئی ٭

آنچار ہانز نہ ہُوند گوم کنن
ندرِ چھوہ تہ رہیو ما
تہ بوز تر کو تہم رُود وننن
ثرے ٹون چھوہ تہ ثری نہ ما (۵۲)

آچارسکھی کی آواز میرے کان میں آئی - یہاں سب کچھ ناپائدار ہے - مت خریدو - اِس میں مت پھنس جاؤ - یہ آواز داناؤں نے سُنی - اور کہنے لگے - لوگو! اگر سمجھنا ہے - تو سمجھ لو ٭

آنچار بچار وِچار ڈُنن
پران تہ رُومن رہیو ما
پرانس بُرنت مزا ثرومن
ندرِ چھوہ تہ رہیو ما (۵۳)

---

۱؎ وچار کے بغیر ۲؎ آچار سکھی ۳؎ ناپائدار ۴؎ دانا ۵؎ پران ۶؎ ایان ۷؎ اپاسنا کر

آچار شکتی نے وچار کی بات کہی۔ پران اور اپان کا خیال رکھنا چاہیئے پرانوں کے سیون کرنے سے مزا چکھو۔ سنسار ناپائدار ہے۔ اس میں مت پھنسو ✤

یِمئے شہہ ژِہ تِمئے شہہ ہیہ
شامہ گلا ژِہ بیون ٹوٹھس چھو
پہوئی بِنا بھید ژِہ تہ ہیہ
ژِہ شن سوامی بہ شسے موشِس (۵۴)

ہے ایشور! جو چھ تم میں وہی چھ مجھ میں بھی ہیں۔ ہے نیل کنٹھ! تم سے الگ ہو کر میں تکلیف میں پھنسی۔ تم میں اور مجھ میں یہی فرق ہے کہ تم چھ کے سوامی ہو۔ مجھے انہی چھ نے گمراہ کیا ✤

کِھت گنڈِت نا شمہ نانس
برانتھ یمو ترا و تِم گے کھستِ
شاستر بوز زِہ یم نبگ کرِہ و
شونا پُشِ تیئے ونیا لوستِ (۵۵)

کھانے اور کپڑے پہننے سے من قابو میں نہیں ہوتا۔ جنہوں نے جھوٹی آشا چھوڑ دی۔ وہی اوپر گئے یعنی گیان حاصل ہوا۔ شاستر کو پڑھ کر جنہوں نے اس پر عمل کی جنہوں نے شاستر پر بھروسہ کیا اُن کو من کی شانتی آ سکتی ہے

زَل تھمنو ہتوہ ترناوِن
اُروہ گمن پرِہ ورزتِ ژرتِ
کاٹھ دیہ دُدھ شرماوِن
انتہ سکلو کیہ ژرتِ (۵۶)

۱؎ پانچ گیان اندری اور ایک من ۲؎ تکلیف ۳؎ گمراہ کیا ۴؎ من کو قابو کر ۵؎ عمل کرنا ۶؎ نشانی [illegible]

بہتے ہوئے جل کو روک لینا بڑھتے ہوئے آگ کو ٹھنڈا کرنا۔ اپنے پاؤں پر آسمان پر چلنا۔ ایک لکڑی کی گائے سے دودھ دہنے پر محنت کرنا۔ یہ سب باتیں بازی گری سماں اور فضول ہیں۔

چِت تُورگہ گگنہ برہمہ وُون
نمیشہ اکہ زھنڈہ یوزنہ لچھ
ژِیؔ تن وگہ ہیم رٹِت زون
پران اپان ذُبٹرِت سچھ ہا (۵۷)

من روپی گھوڑا آکاش وغیرہ کا سیر کرتا ہے۔ آنکھ کے ایک اشارے میں لاکھوں یوجن کا سفر کرتا ہے۔ اگر منش گھوڑے کو لگام سے قابو کرنا جانتا۔ تو اُس کے سب اندریاں بہی کام کے نہیں رہتے ہیں۔

تورِ سَلِل کھٹ ستئے توُرہ
ہیم ترِ گےَ بنابن وِمرشا
ژِیؔ تن رُو باتہ سب ہمے
شوُ مے ژرا ژِر جگ پشنا (۵۸)

جب سردی پانی پر قابو پاتی ہے۔ تو پانی یخ کی صورت اختیار کرتا ہے۔ اسی طرح سے تین مختلف صورتیں بنتی ہیں۔ اگر وچار سے دیکھا جائے۔ تو ان میں کوئی فرق نہیں۔ جب چیتن روپی سورج چمکتا ہے تو تینوں ایک سروپ بنتے ہیں۔ اور سارا جگت جاندار اور بے جان سب شِوروپ ہی دکھائی دیتے ہیں۔

---

ف۱ چِت روپی گھوڑا۔ ف۲ آنکھ کا ایک اشارہ ف۳ - اندریوں کا بے کار ہونا ف۴ سردی ف۵ پانی ف۶ - اختیار کرنا۔ ف۷ ایک سروپ ہونا ف۸ دکھائی دیتے ہیں۔

کُس بَب تَنۍ کوسہ ماجی
کمۍ لاجی باجی بَٹ
کلا گژھناک کوتہ نو بَب کوتہ نو ماجی
زانِت کوہ لاجِت باجی بَٹ (۵۹)

کون تمہارا باپ ہے۔ اور کون ماں ہے۔ کس نے تمہارے ساتھ پریم کیا۔ آخری وقت پر نہ کوئی تمہارا باپ ہے۔ نہ کوئی ماں ہے۔ یہ جان کر تم کیوں پریم بڑھاتے ہو:

کھِنہ کھِنہ ییتِھ کُن نو واتک
نہ کھِنہ گژھک اہنکاری
سموئ کھیہ مالہ سموئ آسکھ
سمہ کھِنہ مُژرنے بَرن تیری
شم یلہ سمۍ رُم کیتہ روزی
اَدہ اَلہ مالہ روزک شُوہم شو (۶۰)

بار بار کھانے سے تم کبھی ٹھکانے پر نہیں پہنچو گے۔ اور نہ کھانے سے تم کو غرور پیدا ہوگا۔ اعتدال سے کھاؤ۔ اور اعتدال سے رہو گے۔ اعتدال کے کھانے سے اصلی راستہ کھل جائے گا۔ جب ہمہ بھاؤ ہوگا۔ تو شگاف نہیں رہے گا۔ پھر ای پیارے۔ تم شُوہم ہی رہ جاؤ گے:

کینژن دِیُتھ گُلالہ ییژی
کینژن زُونتھم ہا اینش وار
کینژن ژِنتھم نالہ بیہ ہتھی
بینگوانہ چانہ گَنژ ستہ کار (۶۱)

کیئوں کو تم نے بہت سارے لڑکے دیئے۔ کہیوں کو تم نے دینے میں وارہ نہیں دیکھا۔ کہیوں کو تم نے برہم ہتیا کا پاپ لگا دیا۔ یعنی صرف لڑکیاں ہی دیں۔ ہے بھگوان! تمہاری لیلا کو نمسکار ہے۔

کنڈبو کرک کنڈِ کنڈے
کنڈبو کرک کنڈی وِلاس
بھوگنا میٹھی دِتت یتھ کنڈے
اتھہ کنڈ روزی سُورنتہ ساس (۶۲)

ہے شریر داری! اگر تم کو ہر وقت شریر کا ہی دھیان رہے گا۔ اور تم ہر وقت اس شریر کو آراستہ کرو گے۔ اور تم ہر وقت اس شریر کو میٹھے بھوجنوں سے پالنا کرو گے۔ ایک دن یہ شریر راکھ اور بھسم ہو جائے گا۔ یعنی مٹی میں مل جائے گا۔

سو مہہ گارُن منز یتھ کنڈے
یتھ کنڈہ دِیان سُروپ ناوُ
لُوبھ۔ موہ ژلتھ شوبھی کنڈے
یتھ کنڈہ نیبری سوپرکاش (۶۳)

دل و جان سے پرماتما کی تلاش اسی شریر میں کر۔ اسی شریر کا نام پرماتمہ سُروپ ہے۔ لالچ اور جہالت کو چھوڑ کر یہ شریر شوبھایہ مان بنے گا۔ تب اسی شریر سے پرماتما کے گیان کا ظہور ہوگا۔

کالُن کالہ زول یِدرو سے ژہ گول
وَندو گہوہ وندد دُنواس

---

۱۔ شریر دھاری ۲۔ آراستہ کرنا ۳۔ بھوجن ۴۔ تلاش کرنا

۵۔ گھر ۶۔ جنگل۔

زانت یَس رُو گتھہ پربھو امُول
پیتھوئی زانگ ہیتوتھی آس (۶۴)
اگر وقت کے گزرنے سے تُم تمام خواہشات کو قابو میں کرو گے۔ تُم چاہے گھر میں رہو۔ چاہے جنگل میں۔ اگر اُس کو ہر جگہ حاضر و ناظر اور الوکک پربھو سمجھو گے۔ پھر جیسا جانو گے۔ ویسا ہی ہو جائیگا

کینژن رن چھے ہشیح بھونی
نیرو نبر شہول کرو
کینژن رن چھے برپٹھہ ہونی
نیرو نبر زنگ کھیو
کینژن رن چھے اول[۳] تہ وول
کینژن رن چھے زول[۴] تہ ہی (۶۵)

کہیوں کی عورتیں چنار کے ٹھنڈے درخت کے مانند یعنی شیتل سوبھاؤ ہیں اگر باہر نکلیں۔ تو سایہ میں بیٹھ کر آرام کریں۔ کہیوں کی عورتیں دروازے پر کُتے کی مانند ہیں۔ باہر نکلنے پر ٹانگیں کاٹنے کو آئیگی۔ کہیوں کی عورتیں جھگڑالو ہیں۔ کہیوں کی عورتیں چھید دار سایہ کے مانند ہیں۔ یعنی اُس سایہ میں بیٹھنے سے کوئی فایدہ نہیں +

آمہ پنہ سُدرس ناوِچھس لمان
کِتھہ بوزہِ دے میوان ہتہ دِیہ تار
آمن ٹاکن پونہ زن شمان[۴]
دوح چھُم برہمان[۵] گرہ گژھے (۶۶)

---

(۱) ٹھنڈا۔ (۲) جھگڑالو (۳) چھید دار۔ (۴) جذب ہونا۔
(۵) خواہش۔

میں سُرت کے ناؤ کے تاگے سے سمندر میں کشتی کو پہنچتی ہوا)۔ کیا پرماتما میری پرارتھنا سُن کر مجھے بھی پار کریگا۔ جس طرح پانی کچے مٹی کے برتن میں جذب ہوتا ہے۔ اسی طرح میرا دل چاہتا ہے۔ کہ میں بھی اپنے گھر کو جاؤں۔ یعنی مکتی پراپت کروں۔

کاٹی سَت کُل گژھن پاتالی[1]
کوکالی[2] کاہ کالی درشُن پَن
ماس ٹکہ تہ مسہ کی پیالی
برہمن تہ شرالی[3] ایکوٹہ کھن
ملج ہا مالہ کرہ کورہ درالی[4]
زنمہ نش ساری وَست[5] پَن (٦٧)

وقت آئیگا۔ جب کہ سات کُل گر جائیں گے۔ یعنی ناش ہو جائیں گے۔ کلجگ کے بُرے سمے میں بے وقت بارش ہوگی۔ برہمن اور بھنگی ماس اور شراب اکٹھے کھائیں گے اور پئینگے۔ ماں اپنی لڑکی کے بد افعالی کرنے میں دلالی کریگی۔ سب اُونچے جنم سے نیچے گریں گے یعنی اخلاقی گراوٹ ہوگی

کُو ہرِ سے یوزک کو ہنہ یودزک
کُو ہرن کرنم ہانی کار
کُونی آست دوان ہُند جنگ گوم
شُوئی سے نرنگ[6] کرتت گوم رنگ[7] (٦٨)

اگر تُو تنہائی سُنو گے تو کہیں نہ رہو گے۔ تنہائی ہی نے مجھے بدنام کیا۔ اکیلی ہو کر ہی دو کا جنگ ہو گیا۔ وُہ نرآکار ہی مجھے ساکار بنا کر چلا گیا۔

ح۱ ناش ہونا۔ گر جانا۔ ح۲ بے وقت ح۳ چنڈال ح۴ دلالی۔
ح۵۔ اخلاقی گراوٹ ح۶ نرآکار ح۷ ساکار۔

اٹھ پچ سَن دِتھ تھاوِن مٹَن
لُوبھہ چھ بولن گیان پچ گیت
فٹ فٹ نیرِن تِم کیتہ وٹَن
ترِٹ اَسے مالہ چھوک پور کرِتھ (۶۹)

جو ایک جگہ سے مال چھین کر دُوسری جگہ رکھتے ہیں۔ لالچ کے اندھے گیان کے گیت گاتے ہیں۔ دُنیا میں انگشت نما ہوتے ہیں۔ دُنیا میں اُن کا بھلا کیسے ہوگا۔ اے منش! اگر تم دانا ہے۔ تو اِن کاموں سے باز آؤ۔

پَر تہ پانُن یم سموُیٔ موان
یم ہیوُیٔ موُن دِن کھو رات
یمسی اُدَے مَن سونیرُ
تمی ڈیوٹھی سُور گوُر ناتھ (۷۰)

جس نے اپنا آپ اور پرایا ایک سمجھا۔ جس نے دن اور رات یعنی سُکھ و دُکھ ایک سمجھا۔ جس کے من سے دوئی کا بھاؤ مِٹ گیا۔ اُسی نے شمبھو کا درشن پا لیا۔

پوَن پُورتِ یُس اِنہ وَگے
تَس بون سُیرتہ چھ نہ ترِیش
تہ یَس کرانُ انتہ تگے
سُہ سمسارس زِووہ نہ رِمہ (۷۱)

جو من کو اپنے قابو میں کر سکتا ہے۔ اُس کو بھوک و پیاس ستا نہیں سکتی ہے۔ جو اس طرح سے آخری دَم تک کر سکتا ہے۔ وہ اس سنسار میں دوبارہ پیدا نہیں ہوگا۔ یعنی مکتی حاصل کرے گا۔

۱ انگشت نما ہونا ۲ باز آنا ۳ دوئی کا بھاؤ مٹنا۔ ۴ من ۵ چھونا ۶ آخری وقت تک

پانَس لاگتِ رُودگ ہہ ژہہ
ہہ ژہہ ژھانڈان ئوسُم ڈُہہ
گیانُس منزِ باگ ڈیوٹھُگ اَمہ ژہہ
ہہ ژہہ تہ پانُس ڈیوتُم ژھوٹہ (۷۲)

تُم خُود میرے سے پوشیدہ رہے۔ سارا دِن مُجھے تمہارے تلاش میں گُذر گیا۔ گیان کے حاصِل ہونے پر جب میں نے تُم کو پالیا۔ تب تمُہارے ساتھ مِلنے پر میں پھُولے نہیں سمائی ؂

مَنَس تہ بھوہ سرَس چھُہتہ
کوُپ نیرہِ تا نارہِ چھوک
لیکھ لَج تَے بہ نا کوُنے
تلہ تُل تَے تلوٹھ نا کہنہ (۷۳)

اپنے من کو ہی سنسار رُوپ سمجھ لے۔ اگر تُو اِس کو قابُو نہیں کرے گا تو غُصے میں بُرے الفاظ نکلینگے۔ جیسے آگ سے چنگارے نکل کر چھالے پڑتے ہیں۔ اگر تُم اِس کو سچائی کے ترازو میں تولو گے۔ تو اِن کا وزن کُچھ بھی نہ ہوگا

یوَہ تیر ژلہ تم اَمبر ہیتَی
بُچھ یوَہ ژلہ تی اہارہ آن
ژِت ئُرپ سوہِ ژارِس تَت
ژہ تا دِہس وانہ کیاہ وَن (۷۴)

کپڑے ایسے پہن جس سے سردی دُور ہو سکے۔ اُتنا ہی کھا۔ جس سے بھُوک مِٹ سکے۔ اپنے من کو ہمیشہ پرماتما سروُپ کے وچاریں لگاؤ۔ اپنے اِس شریر کو جنگلی جانوروں کا خوراک سمجھ ؂

۱ پھُولے نہیں سماتا ۔ ۲ غُصہ ۔ ۳ وزن ۔ ۴ کھانا ۔ ۵ پرماتما سروُپ ۔ ۶ جنگلی جانوروں کا خوراک

سمسار نوم تؤؤ ہا تچھے
مُوڑَن کِڑہیٔ تاؤنہ آے
گیانہ مُدرا چھہ گیانین کِڑہی
شؤ یُوگہ کلہ کُن پَہ زنہ آیے (۷۵)

سنسار رُوپی گرم کڑاہی۔ جو کہ مُورکھ لوگوں کے واسطے گرم کی گئی۔ گیان کا رَس گیانیوں کے واسطے ہے۔ جو یوگ کے ابھیاس سے حاصل ہوتا ہے

صبُور چھۓ زیُر مَرچ تہ نُونۍ
کھنہ چھُوۍ ٹیوٹھ تہ کھیس کُس
صبُور ہا مالہ چھُوۍ سُونہ سُند دُورۍ
مُولہ چھُوۍ تھُد تہ ہیَیس کُس (۷۶)

صبر یعنی برداشت۔ زیرہ۔ مرچ سیاہ اور نمک کے مانند ہے۔ جو کھانے میں کڑوا ہے۔ کون کھائے گا۔ صبر ایک سونے کے زیور کے مانند ہے جو بہت قیمتی ہے۔ کون خریدے گا؟

سُورگہ جامہ ترادتِ الَک پرادُم
دَگ للہ نادِم ذَیہ سنسرنا پَریے
پُت نرُونۓ اُڈُت وُز نو دُم
ترِین تہ مالہ گلس پیٹھ نِندرِ پیٹیا (۷۷)

سُورگ کو چھوڑ کر میں نے فقیرانہ زندگی اختیار کی۔ میں نے اُس پرم برہم کے پریم میں دُکھ درد برداشت کیا۔ پرماتمہ کمال اُٹھ کر میں نے اُس کو جگا دیا ہے منش! تم اِس دُنیا کے گھمنڈ میں خواب غفلت میں سوئے ہو اِس لئے تُم نیند سے بیدار ہو جاؤ؟

---

(۱) درخت پر نیند پڑنے سے جیسے آدمی کو گرنے کا خطرہ رہتا ہے۔ ویسے ہی سنسار میں غفلت

صاحبؔ چھُو ہیتؔ پانہ دُوکانس ۲

ساریؔ منگان کینژھا دِیہ

رُٹ نو کتسی ہُند راچھہ نو دالتس

یہ ژِدہ گژھی تی پانہ رِیہہ (۷۸)

وہ خود دُکان پر بیٹھا ہوا ہے۔ سارے کچھ دینے کو کہتے ہیں۔ کسی کی رُکاوٹ نہیں۔ نا ہی دُکان کا کوئی رکھوالا ہے۔ جو جس کو چاہے خود ہی لے جائے

سمسارس منز باگ کتہ ژاں روزے

روزی پرمہ شِو شمبوُ اگرِ رہ

لاگہ منز باگ بہؤ لالہ ناون

جگرس منز باگ کرس گورہ گور (۷۹)

سنسار میں ہی کس طرح رہوں گی۔ یہاں پرمہ شو ہی رہے گا۔ میں اُس کو اپنے گود میں پیار کروں گی۔ اور اپنے دل میں اُس کو پریم کروں گی۔

ژِینیتس تہ زوتس اتھہ کُس رٹے

یُس ہکے رٹے واوُ

شُو پانچ یندریے ژٹتھ ژلے

شُوئی رٹے گگٹ رۄ (۸۰)

شنیہ اور سُورج کو کون پکڑ سکتا ہے۔ جو ہوا کو پکڑ سکے۔ وہ پانچ حصوں کو کاٹ کر بھاگ جائے گا۔ وہی اندھیرے میں پرکاش کو پکڑ سکتا ہے۔

---

ا پرماتما۔ ۲ جیوآتما ۲ شریر یا سنسار ۳ سب لوگ یا سب بندے۔ ۴ گود میں ۵ پریم کرنا یعنی بھکتی۔ ۶ پانچ وشے ۷ کاٹ کر یعنی قابو کرنا۔ ۸ پرکاش۔

most sublime idea

شمع پر اپنے آپ کو نثار کرنے کی قدر کیا جان سکتی ہے ؟

لُوبھ مارُن سہج[1] وِژارُن
دُرگ زانُن کلپن[2] ترأو
نشہ چھُوئی تہ دُور مُو زانُن
شونس شُنیہ میلت گو (٨٤)

خواہشات کو قابو کر کے آتم سُروپ پر وچار کرو۔ خیالی پُلاؤ پکانا چھوڑ دے اور سچی وِدیا کو بیش بہا اور مُشکل سے ہاتھ میں آنے والی ہے۔ وُہ تیرے نزدیک ہے۔ اُس کی تلاش دُور مت کر۔ وُہ شُنیہ رُوپ ہے۔ اور شُنیہ میں ہی سما جاتا ہے ؛

رَومت تھلہ تھلہ تا چیتن
تے پیتن[3] اوتم دیشا
وِرُن[4] مَت لوٹ گرہ اڑتن
شِو چھُوئی کرُوٹ تے زین اپدیش (٨٥)

کیا سُورج سارے جگت میں ہر ایک چیز کو روشن نہیں کرتا ہے۔ کیا وُہ صرف اچھے اچھے شہروں کو روشن کرتا ہے۔ کیا ہوا ہر ایک گھر میں داخل نہیں ہوتا۔ یہی اشارہ ہے۔ اسی اصُول کو سوچ لو۔ در اصل شِو کو پانا بہت مشکل ہے ؛

سے گورہ پَرمو گورہ
سَد بھاؤ بھاؤ تہ مہ نزہ
زہ زہ وُپنے یہ کند اپرا[5]
ہمیہ کوئی تُرن تہ ملکوہ تت (٨٦)

(١) - آتما (٢) فضول خیالات (٣) روشنی دیتا ہے (٤) ہوا - (٥) نابھتان -

ہے میرے گورو دیو آپ ایشور سروپ ہیں۔ کرپا کر کے مجھے سچی وِدیا سمجھائیے۔ پران اپان دونوں ایک ہی جگہ سے پیدا ہوتے ہیں پھر ہہ کیوں سرد ہے اور ہا کیوں گرم ہے ؞

Answer of question No 95

اناہت شُوسروُپ شِونا لیس
ناؤنا وَرَن[۱] نا رُوپ نا گوتر
اہم ہہ ناد بِند تہ یوُن
شوُمی دِیو اشوُوار[۲] بِیٹھ چڑس (۸۷)

وُہ ہمیشہ رہنے والی آواز جو شونیہ میں ہی رہتی ہے۔ اُس کا کوئی نام کوئی رنگ کوئی شکل اور کوئی گوتر نہیں ہے۔ وُہ خُود ہی مختلف آوازوں میں اپنی اچھیا سے ہی تبدیل ہوتی رہتی ہے۔ وُہی ایک دیوتا ہے۔ جو کہ اُس پر سوار ہوتا ہے ؞

ڈاکھہ منس کول اکول نا اَتے
زہرپہ مُدرے[۳] اَتہ ناپرویش
روزِن شِوشکت نا اَتے
مُوشرہ[۴] کُوہہ تہ سُوئی اُپدیش (۸۸)

اپنے من کو سمجھاؤ کہ وہاں پر چھوٹے بڑے کا کوئی تمیز نہیں۔ وہاں پر خاموشی سے یا مُدرا کرتے سے رسائی نہیں ہو سکتی۔ وہاں پر نا ہی شِو رہتا ہے نا ہی شکتی رہتی ہے۔ اگر کچھ باقی رہتا ہے۔ وُہی سچا اصُول ہے ؞

وِتھوُ رنیا آرٹُن[۵] سکھر
المہ اَل پتا ڈکھر ہیتھ

۱؎ رنگ۔ ۲؎ سوار۔ ۳؎ مُدرا یعنی پوشیدہ کریا۔ ۴؎ باقی رہے گا۔ ۵؎ پُوجا کرنا۔

یلہ وسے نے زانگ پمہ مہ چھ یلہ
اکھُے ہشی کرہ کھشی کرہ ہا ہتھ (۸۹)

ہے دیوی تیار ہو جاؤ اور پوجا کا سامان تیار کرو۔ ہاتھ میں سارا پوجا کا سامان لے۔ اگر تم برہم شبد کو سمجھتی ہو۔ تو تم اسا ہی سے تانترک دیویوں کے ساتھ بیٹھ کر پوجا کر۔

شِو وا کیشو وا جن وا
کملہٕ ناتھ نام دارِن یُس
مہ ابلہ کیسن بھوہ رُز
سُو وا سُو وا سُو (۹۰)

چاہے اس کا نام شو ہو۔ کیشو ہو یا جن ہو۔ یا کمل میں رہا کرنے والا وشنو ہو۔ جو کچھ بھی اس کا نام ہو۔ وہ مجھ غریب ابلا کو اس سنسار کے پھندوں سے چھڑائے۔ چاہے وہ شو ہو۔ کیشو ہو۔ جن ہو یا وشنو ہو۔

ہنز مس شم تہ دم نو گژھے
یژھ پراو کھ منوکھی دوار
سللس ہیو توان نژن میلت گژھے
تو تہ چھوی درلب ہنز چار (۹۱)

پرمیشور کو دھارنا اور تپ یا کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ اگر تم مکتی حاصل کرنا چاہتی ہو۔ تو صرف پریم سے حاصل کر سکتی ہو۔ اگر تم نمک کی طرح پانی میں اس کے ساتھ مل جاؤ گے۔ تو بھی اس کو پہچاننا تمہارے واسطے بہت مشکل ہے۔

ممسار مس آیس تپسے
بُدھ پہ کاش ابہم سنہز

ھ ۱ پہچی دو یا۔ ھ ۲ کمل میں رہنے والا بھگوان ھ ۳ غریب عورت ھ ۴ سمسار روپی دکھ۔ ھ ۵ پانی۔

مَرِم نہ کُونہہ تہ مَرہ نہ کانہہ[۳]
مَرہ ریلینچھ تہ لَسہ ریلینچھ (۹۲)

میں اس آنے جانے والے سنسار میں آگئی۔ اور تپسیا کر کے میں نے آتم پرکاش حاصل کیا۔ اگر کوئی مرے تو مجھے کیا ہے۔ اور اگر میں مروں۔ تو کسی کو کیا ہے۔ اگر میں مری تو اچھا ہے۔ اور بہت دیر زندہ رہی۔ تو بھی اچھا ہے ؛

ہیتھ کَرِت راج پھیرہ نا
دِتھ کَرِت ترپھِتنا اُمن
لُوبھ رہتا زِندٕ مَرِ نا
زِیونت مَرِتے چھُوی کیان (۹۳)

اگر تمہیں ایک سلطنت ملے۔ اور اسی کی حکومت کرو۔ تو بھی من کی شانتی حاصل نہیں ہو سکتی ہے۔ اگر یہ سلطنت تم کسی اور کو بخشو گے۔ تو بھی شانتی حاصل نہیں ہو سکتی۔ جو دنیا کے خواہشات سے آزاد ہے۔ وہ کبھی مرتا نہیں۔ زندہ ہو کر مرنا جیسا رہنا سچا اپدیش ہے ؛

شیل تہ مان چھُوی پونہ کِنجے
موچھہ یم رٹ ملہ یدٕ واوُ
مستوی لیکھ ہس والہ گنڈے
تہ یس تگہ سُو اوہ نہال[۳] (۹۴)

جیسے پانی کو ایک ٹوکرے میں لینا ہے۔ ایسا ہی مشکل ایمانداری اور شہرت کو مستقل طور پر رکھنا ہے۔ اگر کوئی بہادر شخص ہوا کو مٹھی میں بند کر سکے۔ یا ایک ہاتھی کو اپنے سر کے ایک بال سے باندھ سکے۔ وہ شاید

---

ف[۱] راضی ہو۔ ف[۲] سکنے والا ف[۳] کامیاب۔

کامیاب ہو سکتا ہے ॥

شِو گُرتے کیشو پلنس[1]
برہما پایہ ہن وِلس[۳]
یوگی یوگہ کاہہ پرزانس[2]
کُس دیو اشہ وار پرچڑس (۹۵)

شِو گھوڑا ہے اور وِشنو کاٹھی اور پائیدان پر برہما ہے۔ یوگی جن یوگ کے بل سے اُس کو پہچان سکتے ہیں۔ کون دیوتا ہے۔ جو اِس گھوڑے پر سوار ہے ॥

شون ژلت شش کلہ وُندُم[۳]
پرکرت ہزم پونہ سیتی[4]
لولکہ نارہ سیت والنج بُزم
شنکر لبُم تمی سیتی (۹۶)

من وغیرہ کو قابو کر کے میں نے چھ جنگلوں کو عبُور کیا۔ اور تب چندر کلا سے مجھے جاگ آئی۔ یہ سارا سنسار تب میرے اندر بسم ہُوا۔ محبت کی آگ سے میں نے اپنے دِل کو گُن لیا۔ پھر شِو مجھے پراپت ہُوا ॥

سوی ماتا روپ پے دیئے
سوی بھاریہ رُوپ کرہ وِلاس
سوی مایا رُوپ زیوہ ہرتے[5]
شِو چھوی کرو ٹستے نِ اُپدیش (۹۷)

وُہی دیوی ماں ہے۔ اور بچے کو دودھ پلاتی ہے۔ وُہی استری بن کر وِلاس کرتی ہے۔ وُہی مایا رُوپ بن کر جیون کو مارتی ہے۔ سچ پُوچھو تو شِو کو پانا

ح۱ کاٹھی۔ ح۲ پہچان سے۔ ح۳ جگایا۔ ح۴ جلایا۔ ح۵ مارنا۔

بہت مُشکل ہے۔ اس اُپدیش پر غور کرو :

سوئی شیل[1] چھے پنڈس تہ پیٹھس[2]
سوئی شیل چھے اوتم دیشس
سوئی شیل چھے فیر وٹلس گرٹس
شو چھوی کرو ٹ تے زین اپدیش (۹۸)

وہی پتھر سڑک پر بھی ہے۔ اور اسی پتھر کا پیٹھ بنا ہے۔ اسی پتھر سے پوتر جگہ بنی ہوئی ہے۔ اور وہی پتھر گھومنے والی چکی کا پاٹ ہے۔ شو کو پانا بہت مشکل ہے۔ اسی اُپدیش کو اشارہ یان :

لل بو تہ الیس سومنہ[3] باغس
وچھم شوس شکت میلت تہ واہ
تتہ لے کرم امرتہ سرس
زندے مرس تہ مہ کیاہ کرے (۹۹)

میں لل اپنے آتما روپی باغ میں چلی گئی۔ اور بڑی خوش ہوئی۔ جب، کہ میں نے شو اور شکتی دونوں کو دیکھا۔ وہیں پر میں نے اپنے آپ کو امرت کے جھیل میں لے کیا۔ اب مجھے کوئی کیا کر سکے۔ کیونکہ میں اگرچہ زندہ بھی ہوں۔ تو بھی مردے کے سمان ہوں :

لر لرم منسر میسدانس
اند اند کرمکس تکیہ تہ گاہ
شو[4] روزہ یتہ نے بوگزتھ پانس
وونہ گووانس نالو دتھہ۔ (۱۰۰)

[1] پتھر۔ [2] سڑک۔ [3] آتما روپی۔ [4] پرماتما۔

میں نے ایک میدان میں ایک عالیشان مکان بنایا اور اس کو چاروں طرف سے خوب سجایا۔ وہ یہیں رہیگی اور میں چلی جاؤں گی جیسے دکاندار دکان کو بند کر کے چلا گیا ؛

# نوٹ!

مدت سے ہمارے دل میں یہ خواہش موجزن تھی۔ کہ بلی شوری کے واکھیوں کو جو سرُت اور گیان کے راز سربستہ ہیں۔ پبلک کے سامنے اُنکی اصلی صورت میں پیش کر کے اُن کا بھاؤ ارتھ سرل بھاشا میں لکھا جائیں۔ واکھیوں کے جمع کرنے اور اُن کے ارتھ لکھنے میں ہمیں جو محنت کرنی پڑی۔ ساتھ ہی ان کے جمع کرنے میں بہت سے جگہوں کے آنے جانے میں جو دھن خرچ کرنا پڑا۔ اُس کا قارئین خود اندازہ لگا سکتے ہیں۔ سردست ہم نے قریباً چار سو شلوک جمع کئے ہیں جن میں سے ہم پہلا قسط ایک سو شلوک ہم پبلک کو پیش کرتے ہیں۔ اس ایڈیشن میں جو خامیاں اور فروگذاشتیں پڑھنے والوں کو نظر آئیں۔ اُن سے ہمیں آگاہ کرنے والوں کے ہم ممنون ہونگے۔ اور طبع ثانی میں وہ فروگذاشتیں پوری کی جائیں گی۔ نیز وہ اصحاب بھی ہمارے شکریہ کے مستحق ہونگے۔ جو ہمیں مزید واکھیوں سے مطلع کریں گے۔ جو اس رسالے میں درج ہونے سے رہ گئے ہیں۔ تاکہ ہم اپنے جمع کئے ہوئے واکھیوں کے ساتھ مقابلہ کریں۔ اُمید ہے۔ کہ پبلک ہمارے محنت کی قدر دانی اور حوصلہ افزائی کرے گی ؛

